**بازار میں نہ کھایئے:** اَلْاَ کَلُ فِی السُّوْقِ دَنَاءَ ۃٌ (الطبرانی) **ترجمہ:** بازار میں کھانا کمینہ حرکت ہے۔

**فائدہ:** بازار میں کھانا تہذیب وثقافت کے بھی خلاف ہے اور حفظانِ صحت کے اصولوں کے بھی منافی ہے چلتے پھرتے ہر چیز پر منہ مارتے پھرنا حیوانی کام ہے انسانی عمل میں یہ عمل شرف انسانی اور تہذیب انسانی کے منافی ہے۔

**ہاتھ دھونے کے فائدے:** اَلْوَضُوْ قَبْلَ الطَّعَامِ یَنْفِی الْفَقْرِ وَبَعْدَہٗ یَنْفِی اللَّحْم (سنن ابوداؤد، ترمذی)

**ترجمہ:** کھانے سے قبل ہاتھ منہ دھونا غربت کو دور کرتا ہے اور کھانے کے بعد ہاتھ منہ دھونا موٹاپے کو دور کرتا ہے۔

**حد سے زیادہ نہ کھایئے:** **حدیث:** بھوک سے زیادہ کھانے والوں کو اللہ تعالیٰ نفرت کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔ (مسند ویلمی) بہت زیادہ کھانے والے سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگو (الکامل لابن عدی)

**زیادہ کھانے کے نقصانات:** جدید سائنس کی روشنی میں اس وقت ساری دُنیا میں زور دیا جارہا ہے کہ ''کم کھائیں (Dieting) زیادہ دیر زندہ رہیں'' اور ہر ملک اور ہر شہر میں اس کے فائدے اور زیادہ کھانے کے نقصانات بتلائے جارہے ہیں ڈیوزبری انگلینڈ کا پروفیسر رچرڈ بارڈ نے زیادہ کھانے کے نقصانات کی ایک طویل فہرست بنادی ہے جس میں سے مختصر یہ ہے کہ:

| | | |
|---|---|---|
| ا۔ | دماغی امراض | Brain Diseases |
| ۲۔ | آنکھوں کے امراض | Eyes Diseases |
| ۳۔ | سینے اور پھیپڑوں کے امراض | Chest Lungs |
| ۴۔ | زبان اور گلے کے امراض | E.N.T Disease |
| ۵۔ | دل اور والوز کے امراض | Heart Volves Diseases |
| ۶۔ | جگر اور پتے کے امراض | Liver Gall Bladder |
| ۷۔ | شوگر | Diabetese |
| ۸۔ | ہائی بلڈ پریشر | High Blood Pressure |

سو جائے لیکن اوندھا نہیں سونا۔ (ترمذی، ابن ماجہ، مشکوۃ۔ ج۔۲۔۴۴۸۶۔۴۴۹۸)

**فائدہ:** روایت ہے کہ اوندھا پیٹ کے بل سونا دوزخیوں کا طریقہ ہے، صحت جسمانی کے لئے پیٹ کے بل سونا نہایت مضر ہے، البتہ کچھ دیر کے لئے ورزش وغیرہ کے لئے کھانے سے قبل اگر تھوڑی بہت کثرت کی جائے کوئی مضائقہ نہیں ہے لیکن رات میں سونا اسی حالت میں نیند لگ جانا نہایت مضر ہے۔

۱۵۔ **اچھے یا بُرے خواب دیکھنا:** اچھے خواب دیکھو تو اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرو اور اچھے خواب کا ذکر کسی عالم باعمل یا خاندانی بزرگ کے سامنے کرو۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ جو بھی تعبیر دیں گے وہ پوری ہوگی۔ بُرے یا ڈراونے خواب دیکھیں تو بائیں طرف تین دفعہ تھتکار دینا اور کروٹ بدل کر سو جانا۔

**فائدہ:** اچھے خواب اپنے ہی خاندان کے ایسے بزرگ جن سے زیادہ محبت ہو بیان کرے یا کسی محلے کے بزرگ سے بیان کرے یا کسی مرشد کامل عالم باعمل سے بیان کرے تاکہ ان سے بہتر اور صحیح تعبیر مل سکے۔

**براخواب:** برے خواب کسی سے بھی بیان نہ کریں تو برے خواب کی برائی کا کوئی اثر نہ ہوگا۔ براخواب دیکھنے کے بعد بائیں جانب تین مرتبہ تھتکار دیں اور تعوذ تسمیہ اور استغفار بھی پڑھ کر کروٹ بدل کر سو جائیں۔

**خبردار!** اللہ والوں، بزرگوں اور علمائے کرام کے سامنے من گھڑت اور جھوٹے خواب ہرگز نہ کہیں کیونکہ اللہ والے جو بھی تعبیر دیدیں گے وہ پوری ہو کر رہے گی۔

۱۶۔ **نیند سے اٹھتے ہی دُعا کرنا:** اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ اَحْيَانَا بَعْدَ مَآ اَمَاتَنَا وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ (بخاری ومسلم)

**مطلب:** اللہ تعالیٰ کے لئے ہی تمام تعریف ہے وہی ہم کو مردہ ہونے کے بعد یعنی نیند کی بے بسی کے بعد پھر سے زندگی عطا فرمایا۔ اسی طرح ایک روز اس کے سامنے حاضری دینا ہے۔

**فائدہ:** صبح اٹھتے ہی دُعا پڑھ کر حوائج ضروریہ سے فارغ ہو کر فجر کی نماز ادا کریں اگر فجر کے وقت نیند سے بیدار نہ ہوں تو بھی فجر کی قضاء ادا کر کے ہی کاروبار میں مشغول ہوں۔ چونکہ بغیر فجر ادا کئے کہ کاروبار میں برکت نہیں ہوتی۔

**تسبیح فاطمہ:** سُبحَانَ اللّٰہِ ۳۳بار☆ اَلْحَمْدُلِلّٰہِ ۳۳بار☆ اَللّٰہُ اَکْبَرُ ۳۴بار۔ بعض روایات میں سورہ بقر کا آخری رکوع پڑھنا بھی آیا ہے۔

۱۱۔ **سونے سے پہلے دُعا کرنا:** اَللّٰھُمَّ بِاسْمِکَ اَمُوْتُ وَاَحْیَآءِ (شمائل ترمذی)

**مطلب:** اللہ تعالیٰ کے نام سے ہی سوتا (مرتا) ہوں اور اٹھتا (زندہ ہوتا) ہوں۔

اسی لئے کہ نیند میں جانا اور مرنا برابر ہے اور نیند سے بیداری موت سے پھر حیات پانے کے برابر ہے' لہٰذا سوتے وقت موت کو یاد رکھو کہ اس سے نیکیوں کی حرص پیدا ہوتی ہے اور برائیاں قریب نہیں آسکتیں۔

# سونے کا طریقہ

۱۲۔ **تَوَضَّاءُ وَارْقُدْ (بیہقی، ترمذی)** ترجمہ: باوضو سونا: **فائدہ:** باوضو سونے میں بے حساب فائدے ہیں۔ ہاتھ پیر کا میل کچیل اور چکنائی وغیرہ دور ہو جاتی ہے ورنہ حالت نیند میں کیڑے مکوڑے چکنائی مٹھاس یا میل کی وجہ کاٹنے کترنے کا خدشہ ہے۔ وضو سے دل دماغ اور جگر میں ٹھنڈک اور سکون آتا ہے۔ جس سے میٹھی اور گہری نیند آتی ہے۔

۱۳۔ **سر شمال اور پیر جنوب کی طرف کرنا منہ قبلہ کی طرف کرنا:** دایاں ہاتھ دائیں رخسار کے نیچے رکھ کر سونا (بخاری) سیدھے پیر کی ایڑی کے اوپر بائیں پیر کے انگوٹھے اور انگلی سے پکڑے رہیں اور بایاں ہاتھ کولھے پر رکھیں۔

۱۴۔ **چت لیٹنے کا طریقہ:** سر شمال کی طرف ہو یا قبلے کی طرف سیدھا ہاتھ پیشانی پر اس طرح رکھنا کہ ہتھیلی کان پر ہو اور بایاں ہاتھ پیٹ پر ہو اور بائیں پیر کے انگوٹھے اور انگلی سے سیدھے پیر کی ایڑی کے اوپر پکڑنا۔

**فائدہ:** اس طرح سونے سے سارے جسم کو یکدم سکون اور آرام ملتا ہے اس طرح سونے میں کئی فوائد چھپے ہوئے ہیں سرہانے تکیہ کے بغیر سونے میں دل دماغ اور آنکھوں کانوں میں تازگی آئے گی، بہر حال ہر سنت میں ہمارے لئے صحت ہی صحت ہے۔ **تنبیہ:** اگر سنت کے طریقے پر سونے میں تکلف یا تکلیف محسوس کریں تو کم از کم ہر روز صرف تھوڑی ہی دیر سنت کے طریقے پر سو جائے پھر جیسا چاہیے

اٹھنے میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے۔

۸۔ **ایسے چھت پر نہ سونا جس پر پردے کی دیوار نہ ہو:** **فائدہ:** ایسے چھت پر ہرگز نہ سونا چاہئے جس کے اطراف پردے کی دیوار نہ ہو ورنہ حالت نیند میں چھت پر سے گرنے کا خوف ہے اور بے پردگی کا بھی۔

۹۔ **سوتے وقت قریب رکھنے کا سامان:** پانی، کنگا، مسواک، تیل کی شیشی، سرمہ، لکڑی (ہتھیار) روشنی کی چیز (دیا سلائی، ٹارچ، لائٹر بیڈ لیمپ وغیرہ) قینچی، آئینہ، جوتے (دوائیاں) وغیرہ (ترمذی شریف)

**فائدہ:** بستر کے قریب پانی اس لئے رکھیں کہ رات میں طہارت لینے اور وضو کرنے میں سہولت ہو، پینے کا پانی بھی رکھا جائے، کنگا بوقت ضرورت زلف اور داڑھی میں کرنے میں آسانی ہو، مسواک کرنے میں بھی سہولت ہو۔

**لکڑی:** (ہتھیار) لکڑی بھی اسی لئے رکھیں کہ کہیں کوئی دشمن، چور، ڈاکو یا موذی جانور حملہ آور ہو تو دفاع میں سہولت ہو جائے۔

**روشنی کی چیز:** روشنی بھی رات میں ساتھ رکھ لینا ضروری ہے، عین رات کے کسی بھی وقت ضرورت لاحق ہو جائے تو سہولت مل جائے۔ الحمدللہ کہ ہمارے زمانے میں بجلی سے کافی سہولت مل گئی ہے لیکن بسا اوقات بجلی بھی کبھی کبھی غائب ہو جایا کرتی ہے۔

**تیل کی شیشی:** سر میں ڈالنے کا تیل بھی ساتھ رکھ لینا چاہئے۔

**قینچی:** قینچی بھی حسب ضرورت استعمال ہوا کرتی ہے جوتے بھی رات دن استعمال میں لانے کی چیز ہے اس لئے یہ بھی قریب رکھلیں تاکہ ضرورت کے تحت رات میں یا فجر میں اٹھیں تو ڈھونڈنے کی دقت نہ ہو، جوتا پہننے سے پہلے تین مرتبہ جھٹک لینا سنت ہے اس عمل سے جوتے میں آیا ہوا کچرا کیڑے اور جمی ہوئی دھول صاف ہو جاتی ہے۔

۱۰۔ **سونے سے پہلے ذکر الٰہی کرنا:** (شمائل ترمذی) **ذکر:** تعوذ، تسمیہ کے ساتھ سورہ فاتحہ اور آیت الکرسی ۳ قل (اخلاص، فلق، ناس) درود شریف پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے سارے جسم پر پھیر لینا (ترمذی)

۳۔ **چھوٹے بڑے بچوں کو بھی نگرانی میں لینا** (بخاری مسلم ۴۰۸۶)

**فائدہ:** شیر خوار بچوں سے لے کر نابالغ بچوں کو بھی اپنی خصوصی نگرانی میں لے لینا چاہیئے تاکہ بچے بھی محفوظ رہیں اور اہل خانہ کو بھی اطمینان کلی نصیب ہو جائے۔

۴۔ **آگ اور چراغ بجھا دینا** (بخاری و مسلم ۴۰۸۸ ابوداؤد۔۴۰۹۱)

**فائدہ:** لکڑی، کوئلہ، مٹی کے تیل اور پٹرول کی آگ ہو یا برقی گیس کی آگ ہو سوتے وقت یہ تمام آگ بجھا دینے میں سارے گھر کی سلامتی ہے۔ چراغ کسی قسم کا بھی ہو تیز روشنی کا چراغ بجھا دینے میں ہی سکون ملتا ہے اور میٹھی نیند آتی ہے البتہ بالکل کم روشنی کا بیڈ لیمپ لگا لینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

۵۔ **سوتے وقت من گھڑت قصہ کہانیوں سے پرہیز کرنا** **فائدہ:** قرآن حدیث اور تاریخ اسلام کے واقعات کہنے اور سننے سے ایمان تازہ ہوتا ہے اور من گھڑت کہانیوں سے بچوں اور نوجوانوں میں خوف ڈر اور بزدلی پیدا ہوتی ہے۔ بلکہ شیطانی وسوسے دماغ میں بھر جاتے ہیں۔ جس کے اثر سے شیطانی خواب نظر آتے ہیں۔ لہٰذا بالخصوص دیومالائی قصوں سے پرہیز لازمی ہے۔

۶۔ **بستر تین مرتبہ جھاڑ لینا (صاف کر لینا)** (بخاری و مسلم ۴۰۸۸ ابوداؤد۔۴۰۹۱)

**فائدہ:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سونے سے پہلے کم از کم تین مرتبہ جھاڑنے اور جھٹکنے کی ہدایت فرما رہے ہیں سادے سیدھے اور صاف ستھرے اور ہموار بستر پر میٹھی اور سکون کی نیند آتی ہے اور نیند میں کسی قسم کا خلل بھی نہیں ہوتا اور موذی کیڑوں مکوڑوں وغیرہ سے اور کوڑا کرکٹ سے تحفظ ہوتا ہے۔

۷۔ **عشاء کی نماز ادا کرتے ہی سونے کی تیاری کرنا** **فائدہ:** عشاء کی نماز ادا کرتے ہی سونے کی تیاری کرنا، رات میں جلد سو جانا چاہیئے چونکہ نیند کا وقت گذر جانے کے بعد مشکل سے نیند آتی ہے اور وقت پر نہ سونے سے صحت پر کچھ نہ کچھ برا اثر ضرور پڑتا ہے اور صبح سویرے نماز تہجد و فجر کے لئے

۸۔ آبِ زم زم کھڑے ہو کر پینا (بخاری شریف)

زم زم پینے کی دُعا: اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ عِلْماً نَافِعاً وَّرِزْقاً وَّاسِعاً وَّشِفَاءً مِّنْ کُلِّ دَاءٍ

مطلب: اے اللہ مجھ کو نفع دینے والا علم اور کثیر رزق عطا فرما اور تمام بیماریوں سے شفاء دیدے۔ آمین

● آب زم زم متبرک اور مقدس پانی ہے جس کو بصد ادب واحترام قبلہ رو کھڑے ہو کر پینا چاہئے کھانے کے فوراً بعد اور ریاضت یا تھکان کے فوری بعد بھی آب زم زم پی سکتے ہیں چونکہ آب زم زم تمام دُنیا کے پانیوں سے افضل واعلیٰ اور مقدس پانی ہے اور اس میں دُنیا کی تمام دھاتوں کے اجزاء شامل ہیں اور اس مبارک پانی میں مکمل غذائیت بھی موجود ہے۔ (حالیہ سائنس کی تحقیق)

# سونے کے آداب

قرآن: وَجَعَلْنَا نَوْمَکُمْ سُبَاتاًO وَجَعَلْنَا الَّیْلَ لِبَاساًO (النباء ۹،۱۰)

مطلب: اللہ تعالیٰ نے نیند کو آرام کے لئے بنایا اور رات کو پردہ پوشی کے لئے بنایا۔ لٰہذا رات سونے کے لئے بنائی گئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سونے کا مکمل طریقہ امت کو سکھا دیئے۔

## رات میں سونے سے پہلے خصوصی ہدایات

۱۔ **دروازے بند کر کے سونا:** (بخاری۔ ترمذی) فائدہ: رات میں دروازے بند کرنے کی ہدایت اس لئے دی جا رہی ہے کہ کوئی غیر یا چور یا موذی جانور گھر میں داخل نہ ہونے پائے۔

۲۔ **کھانے پینے، پہننے اور غلہ وغیرہ کو محفوظ کر دینا:** (بخاری مسلم ۴۰۸۶)

فائدہ: کھانے پینے اور سالن وغیرہ کے برتن کو اچھی طرح ڈھانک دو اور غلہ وغیرہ کے اسٹور روم اور اسٹاک روم کو اچھی طرح مقفل کر دو اور بالخصوص پہننے کے کپڑے، زیورات وغیرہ کو محفوظ کر دو۔

## ۷۔ پینے میں احتیاط کرنا (شمائل ترمذی)

فائدہ: یوں تو کھانے اور پینے کی ہر چیز میں احتیاط کرنا ضروری ہے چونکہ بزرگوں نے کہا احتیاط علاج سے بہتر ہے۔

### ● گرم چیز کھاتے اور پیتے وقت پھونک نہ مارنا:

فائدہ: گرم چیز کو کھاتے اور پیتے وقت ہرگز پھونک نہ ماریں، یہ پھونک مارنا مکروہ ہے، چونکہ اندر سے باہر آنے والی سانس کی ہوا گندی اور زہریلی ہوتی ہے اسی لئے پھونک مارنے سے روکا گیا ہے۔

**● کھانے کے فوری بعد پانی نہ پینا:** فائدہ: کھانے کے فوری بعد پانی نہ پئیں چونکہ اس سے بدہضمی کا خدشہ ہے اس لئے کھانے کے ۱۵ تا ۲۰ منٹ کے بعد پانی پئیں۔

**● زیادہ ٹھنڈا اور زیادہ گرم بھی نہ پینا** فائدہ: زیادہ ٹھنڈا پینے سے دانتوں کی جڑوں میں کمزوری آتی ہے اور دانت جلد گر جانے کا امکان ہے زیادہ گرم کھانے پینے سے معدہ کو بہت بڑا نقصان پہنچتا ہے۔ زبان اور مسوڑوں کو نقصان پہنچتا ہے۔

**● ریاضت اور تھکان کے دوران پانی نہ پینا** فائدہ: ریاضت اور تھکان کے وقت پانی پینے سے نزلہ زکام بلکہ نمونیہ جیسی بیماریاں پیدا ہونے کا احتمال ہے۔

**● میوہ کھانے کے فوری بعد پانی نہ پینا** فائدہ: میوہ کھانے کے فوری بعد پانی پینے سے بدہضمی ہو جاتی ہے جس سے میوؤں کا کھانا فائدہ مند نہیں ہوتا۔ میوہ کھانے کے ۱۵ تا ۲۰ منٹ بعد میوہ معدہ میں تحلیل ہو جاتا ہے پس بعد میں پانی پینا صحت کے لئے بے حد مفید ہے۔

**● حمام یا جماع کے فوری بعد پانی نہ پینا** فائدہ: حمام یا جماع کے فوری بعد پانی پینے سے بالراست پھیپھڑوں پر سردی کا اثر ہو جاتا ہے اور بلغمی بیماریاں پیدا ہو جاتی ہیں اور بسا اوقات سر پر زکام کے حملے کا قوی امکان ہے، حکماء کا قول ہے کہ جاڑ ابخار بھی پیدا ہو سکتا ہے اور معدہ کو کسی حال کمزور کرتا ہے۔

## ۴۔ پانی سیدھے ہاتھ سے پینا (بخاری، ترمذی ۳۹۶۰)

فائدہ: پانی سیدھے ہاتھ سے پینا چاہئے اگر سیدھے ہاتھ سے کھانا کھا رہے ہوں تو یا ابھی ہاتھ دھویا نہیں گیا تو بائیں ہاتھ میں گلاس یا کٹورہ لے کر سیدھا ہاتھ کا سہارا لے کر پانی پئیں تا کہ حکم کی تعمیل ہو جائے۔

## ۵۔ تین سانس میں پانی پینا، سانس برتن کے باہر چھوڑنا:

(بخاری و مسلم ۵۰۵۵،۴۰۷۰، ترمذی واری ۴۰۷۱)

فائدہ: پانی نہایت اطمینان سے بیٹھ کر تین سانس میں ٹھہر ٹھہر کر پئیں اور ہر بار سانس برتن کے باہر چھوڑیں۔

**حکماء کا قول:** حکماء کا قول ہے کہ پہلے ایک گھونٹ پھر دوسری سانس میں دو گھونٹ اور تیسری دفعہ تین گھونٹ پینا صحت کے لئے مفید ہے، تین سانس کا خیال کئے بغیر یکدم غٹا غٹ پینے سے ٹھسکہ لگ کر پانی ناک اور پھیپھڑوں میں پہنچنے کا قوی اندیشہ ہے۔ خلاف سنت پانی پینے سے بے حساب لوگ بڑے بڑے سخت نقصانات اٹھائے ہیں اور بعض دفعہ جان کے لالے بھی پڑ گئے ہیں۔

## ۶۔ پینے کی دُعائیں: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم کہہ کر پینا۔

پینے کے بعد اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ کہنا۔ پلانے والے کو سَقَاکَ اللّٰه خَيْراً کہنا۔

مطلب: اللہ تعالیٰ آپ کو دین و دُنیا کی بہترین چیزیں پلائے۔

فائدہ: اللہ تعالیٰ کا نام لے کر پینے سے ہماری صحت کے لئے مفید بنے گا۔ الحمد للہ کہنے سے اللہ تعالیٰ کی تعریف ہوگی جس سے مومن کے دل کو سکون ملے گا۔ سَقَاکَ اللّٰه خَيْراً کہہ کر پلانے والے کو دُعا دیں گے تو پلانے والا خوش ہوگا جس سے اسلامی اخوت محبت میں ترقی ہوگی، اور پلانے والے کا شکر بھی ادا ہوگا، دُعائیں پڑھنے سے بے حساب نیکیاں نصیب ہوں گے اور ہمارا پینا بھی اللہ تعالیٰ کی عبادت بن جائے گا۔

مطلب: اللہ تعالیٰ کے لئے ہی سب تعریف ہے جس نے ہم کو کھلایا اور پلایا اور مسلمان بنایا۔اے صاحب خانہ، آپ کا کھانا متقی اور پرہیز گار لوگ کھائیں اور آپ کے گھر میں روزہ دار روزہ کھولتے رہیں اور آپ پر رحمت کے فرشتے درود سلام بھیجتے رہیں۔

**ایک حدیث کا مفہوم:** بھوکے کو کھانا کھلاؤ۔ بے کھٹکے جنت میں چلے جاؤ

# پانی پینے کا طریقہ

**۱۔ پانی بیٹھ کر نہایت اطمینان کے ساتھ پینا چاہئے کھڑے کھڑے عجلت میں پینے سے ٹھسکہ** لگنے کا قوی اندیشہ ہے کھڑے ہو کر پانی پینے کی سخت ممانیت تو نہیں ہے البتہ خلاف آداب ہے بلکہ مکروہ ہے۔(شمائل ترمذی۔ص:۲) آب زم زم اور وضو کا بچا ہوا پانی نہایت ادب کے ساتھ قبلہ رو کھڑے ہو کر پینا چاہئے۔(شمائل ترمذی۔مسلم۔بخاری۔۴۰۶۰۔۴۰۶۱ مشکوۃ شریف)

**۲۔پانی دیکھ کر پینا** پانی کھلے کٹورے یا پیالے اور یا گلاس میں اچھی طرح دیکھ لینا چاہئے جب پانی کے صاف ہونے کا اطمینان ہو جائے تب پینا چاہئے۔پانی دیکھ کر نہ پینے سے بے حساب لوگوں کو جانی اور مالی نقصانات ہوئے ہیں۔

**۳۔سونے یا چاندی کے برتن میں کھانا اور پینا منع ہے**

(دار قطنی، بخاری و مسلم۔۴۰۷۰۔۴۰۶۳۔۴۰۶۴)

فائدہ: اسلام میں سادگی اور مساوات کو بڑی اہمیت دی گئی ہے اسی لئے سونے یا چاندی کے برتنوں میں کھانے پینے کی ممانیت آئی ہے اور خاص بات یہ بھی ہے کہ ایسی برتنوں میں کھانے پینے سے تکبر گھمنڈ پیدا ہوتا ہے اور مساوات باقی نہیں رہتے۔دولت کا اس طرح رک جانا ناجائز ہے۔اس بہانے زکوٰۃ بھی ادا نہیں ہوتی کہ یہ استعمال کی چیزیں ہیں، ان کے استعمال سے ان کے وزن میں کمی ہو جاتی ہے۔

**فائدہ:** کھانے کے بعد مسواک کرنے سے دانتوں اور حلق وغیرہ کی پوری صفائی ہو جاتی ہے روایت ہے کہ کھانے کے بعد مسواک کرنے سے دو کمسن غلاموں کو آزاد کر دینے کا ثواب لکھا جاتا ہے۔

**مسواک:** مسواک کے ۷۰ فائدے ہیں ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ مرتے وقت زبان پر کلمہ آجاتا ہے آج کل برش کا رواج عام ہو چکا ہے لہٰذا برش کرتے وقت مسواک کی سنت کی نیت کر لی جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ بہت کچھ ثواب مل جائیگا۔ **تنبیہ:** موقعہ موقعہ سے مسواک بھی کر لیں چونکہ یہ قدرتی اثرات رکھتی ہے۔

**۲۵۔ دوپہر کے کھانے کے بعد قیلولہ کرنا:** (شمائل ترمذی)

**فائدہ:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم دوپہر کے کھانے کے بعد تھوڑی دیر لیٹ جایا کرتے تھے اس طرح لیٹ جانے سے سارے بدن کو آرام اور سکون مل جاتا ہے اور غذا بھی اچھی طرح ہضم ہو جاتی ہے جسم میں چستی اور تازگی بھی آجاتی ہے۔ **سنت میں حیات ہے سنت میں نجات ہے**

**۲۶۔ رات میں کھانے کے بعد فوراً نہیں سونا** (شمائل ترمذی)

**فائدہ:** رات میں کھاتے ہی سو جانے سے بدہضمی کا خدشہ لگا رہتا ہے لہٰذا رات کے کھانے کے بعد (تھوڑی چہل قدمی کرنا چاہئے بخاری شریف) عشاء کی نماز رات کے کھانے کے بعد ادا کی جائے تو بہت بہتر ہے، حکماء کا قول ہے کہ رات کے کھانے کے بعد کم از کم ۱۰۰ اقدم چلیں۔

**سنت میں حکمت بھی ہے سنت میں صحت بھی ہے سنت میں راحت بھی ہے**

**۲۷۔ دعوت کھانے کے بعد کی دُعا:** اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَلجَعَلْنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ٥ اَللّٰهُمَّ اَطْعِمْ مَنْ اَطْعَمَنَا وَاسْقِیْ مَنْ سَقَانَا هُوَ اَشْبَانَا وَاَرْوَانَا وَاَنْعَم عَلَیْنَا وَاَفْضَلُ وَاَكَلَ طَعَامَكُمُ الْاَبْرَارِ وَصَلَّتْ عَلَیْكُمُ الْمَلٰئِكَ وَاَفْطَرَ عِنْدَكُمُ الصَّآئِمُوْنَ ٥ (مسلم شریف)

## ۲۲۔ کھانے کے بعد ہاتھ اچھی طرح دھولینا اور کلی کرنا' ہاتھ پونچھنا

(ترمذی، ابوداؤد، ابن ماجہ ۴۰۱۲)

**فائدہ:** کھانے کے بعد دونوں ہاتھ پانی (صابن) سے اچھی طرح دھولینا کہ کھانے سالن کی بوباقی نہ رہے اور کپڑے سے پونچھ کر خشک کرلیں۔

**خاص حکمت:** روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے دونوں ہاتھ دھونے کے بعد اپنے چہرے پر پھیرلیا کرتے تھے پھر بعد میں پونچھ بھی لیتے۔ اگر ہاتھوں کو خوب چکھنا لگ جاتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے مبارک ایڑیوں اور تلوؤں کو بھی پونچھ لیتے جس سے ایڑیاں شق ہونے نہیں پاتیں۔

کھا کر دھوئے ہوئے ہاتھوں میں خنکی (ٹھنڈک) ہوتی ہے ان کو چہرے پر پھیر لینے سے چہرہ اور آنکھوں میں ٹھنڈک آتی ہے اور چہرے سے جھریاں اور پھنسیاں دور ہو کر رنگ نکھرتا ہے۔

## ۲۳۔ کھانے کے بعد دانتوں میں خلال کرنا (طبرانی۔ابوداؤد)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میری امت کے جو لوگ وضو میں مسواک اور کھانے کے بعد خلال (کاڑی) کرتے ہیں وہ خوب ہیں۔ (طبرانی)

**فائدہ:** کھانے کے بعد خلال کرنے سے دانتوں میں اٹکے ہوئے ریزے نکل کر دانت پاک و صاف ہو جاتے ہیں اور مسوڑے بھی ہر ضرر سے محفوظ رہتے ہیں ورنہ دانتوں کی بیماریاں مثلاً دانت میں کیڑے وغیرہ پیدا ہو جاتے ہیں۔

**سیرت پاک پر عمل کیجئے     اپنی مشکل کو آپ حل کیجئے**

## ۲۴۔ کھانا کھانے کے بعد مسواک کرنا (تذکرۃ الواعظین)

حکماء کا قول ہے کہ اس عمل سے ۷۰ فائدے ہیں۔کھانا کھانے کے بعد اپنے برتن اور انگلیوں کو چاٹ چوس کر صاف کر لینا مستحب ہے۔(ترمذی)

**برتن:** برتن کو چاٹ کر صاف کرلیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کھائی ہوئی برتن تمام برتوں میں بالکل صاف نظر آجاتی۔(بروایت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا)

**تین انگلیاں** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صرف تین انگلیوں سے تناول فرماتے تھے۔انگلیاں چوسنے میں وسطیٰ، شہادت پھر ابہام چوسا کرتے تھے۔(شمائل ترمذی)

**پانچ انگلیاں** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اکثر کھجور، روٹی اور گوشت تناول فرمایا کرتے تھے اس لئے صرف تین انگلیاں استعمال ہوا کرتی تھیں اگر ہماری غذا پتلی ہو اور مجبوراً پانچ انگلیاں شامل ہوجاتی ہیں تو وسطیٰ، شہادت ابہام کے بعد خنصر بنصر یا خنصر چوس لیں البتہ بلاوجہ پانچ انگلیوں کا استعمال حرص کی زیادتی کی علامت ہے اس لئے احتیاط افضل ہے انگلیاں چاٹنے اور چوسنے کے دوران بھی منہ میں غدود سے لعاب برآمد ہوتا ہے یہ بھی بڑے فائدے کی چیز ہے۔کھانے پینے کی ہر سنت میں حکمت ہے، صحت ہے، راحت ہے، اور آخرت میں نجات بھی ہے۔

## ۲۱۔ کھانا کھانے کے بعد دُعا بھی کرنا:

**دُعا: اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْٓ اَطْعَمَنَا وَ سَقَانَا وَ جَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ o آمین**

(حصن حصین، مسلم بخاری، ابوداؤد، ترمذی، ابن ماجہ، ۳۹۹۹)

مطلب: اللہ تعالیٰ کے لئے ہی تمام تعریف ہے جس نے ہمیں کھلایا پلایا اور مسلمان بنایا۔

**فائدہ:** کھانا کھانے کے بعد دُعا کرنے سے ہمارا کھانا کھانا بھی عبادت بن جاتا ہے، کھانا کھا کر شکر ادا کرنے والا صابر روزہ دار ہے یعنی روزے کا ثواب مل جاتا ہے۔ (ابوداؤد:۴۰۰۰)

سنت نبوی پہ چلو بے خطر          دین وڈُنیا ہو جاوگے بے فکر (ماخوذ)

## ۱۸۔ساتھیوں سے پہلے کھا چکو تو تب بھی آہستہ آہستہ کھاتے رہنا تا کہ تمہارے ساتھی بھوکے نہ رہ جائیں

(ابن ماجہ، بیہقی۔۷۰۴۷:۴۸۰۴۰مشکوۃ۔۲)

فائدہ: جب تم شکم سیر ہو کر کھا چکو تو ساتھیوں کا خیال رکھو اور ان کا ساتھ دینے کے لئے تھوڑا تھوڑا اور آہستہ آہستہ کھاتے رہو ورنہ وہ تمہاری فراغت پر بھوکے اٹھ جائیں گے۔

## ۱۹۔ میٹھی چیز اور شہد کھانا

(بخاری۔۳۹۷۷)

فائدہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میٹھا بڑے شوق سے کھایا کرتے تھے اس سنت کی تو بہت شہرت کی جاتی ہے اور اس کی اتباع بھی خوب مزے لے لے کر کی جاتی ہے کاش رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اہم ترین اور بڑی بڑی سنتوں کی بھی ذوق وشوق سے تعمیل کی جاتی تو نور علی نور ہو جاتا، میٹھی اور مزیدار سنت یاد رہ گئی لیکن پیٹ پر پتھر باندھنے کی سنت یاد نہ رہی۔

## ۲۰۔ برتن اور انگلیاں بھی چاٹ چوس کر صاف کرنا اور آخر میں نمک چکھ لینا

(بخاری ومسلم ۱۸۴۴۔۳۹۶۴ شمائل ترمذی)

فائدہ: کھانا شروع کرنے سے پہلے اور کھانا ختم کرنے کے بعد نمک (سرکہ یا سالن) چکھ لینا چاہئے جس سے منہ میں فوراً تازہ لعاب آجاتا ہے جس سے بھوک خوب لگتی ہے۔ کھانا لذیذ معلوم ہوتا ہے اور حوشی خوشی کھانا کھایا جاتا ہے۔

غذا کے اختتام پر منہ، حلق اور خوراک کی نالی میں چکنائی وغیرہ جم جاتی ہے پس نمک (سرکہ یا سالن) چکھ لینے سے منہ حلق اور خوراک کی نالی وغیرہ سے چکنائی صاف ہو جاتی ہے اور تازہ لعاب معدہ میں پہنچ کر غذا کو ہضم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ نوٹ: B.P کے مرض والے نمک کے بجائے سرکہ یا سالن ہی چکھ لیں۔

۱۶۔ کھانے پینے کی چیزوں میں پھونک نہ ماریں: (ابوداؤ۔ابن ماجہ:۴۰۶۹)

فائدہ: زیادہ گرم گرم غذا نہ کھائیں اور نہ پئیں چونکہ ڈاکٹروں اور سائنس دانوں نے تحقیق کی ہے کہ گرم غذا سے زبان حلق معدہ اور جگر پر مضر اثرات ہوتے ہیں اور کئی امراض اور بالخصوص السراور کیانسر کے پیدا ہونے کا اندیشہ ہے کھانے اور پینے کی چیزوں میں ہرگز پھونک نہ ماریں حکیموں ڈاکٹروں اور سائنس دانوں نے آج بتایا کہ اندر سے آنے والی ہوا گندی اور زہریلی ہوتی ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ۱۴سو سال پہلے ہی ہم کو کھانے پینے کی چیزوں میں پھونک مارنے سے منع فرمادیا۔

تنبیہ: بہرحال ہر سنت میں بڑی بڑی حکمتیں اور فائدے موجود ہیں۔

سوچو! سمجھو!! اور عمل کرو!!!

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی۔ یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے (اقبالؔ)

## ۱۷۔ دستر خوان پر گرے ہوئے دانے چن کر کھالینا

(مسلم:۳۹۶۵۔مشکوٰۃ المصابیح۔۲۔کیمیائے سعادت)

فائدہ: دستر خوان پر گرا ہوا نوالہ اٹھا کر کھالیں (مسلم) پاکی اسلام کے معاشرے کی ایک خصوصیت ہے پس دستر خوان پر برتن وغیرہ سے گرے ہوئے ثابت دانے چن کر کھانے سے رزق کی قدر دانی ہوتی ہے اور دوسروں کو تلقین کرنا بھی مقصود ہوتا ہے آج کل دُنیا میں کتنے ممالک میں لوگ دانے دانے کو ترس رہے ہیں اور غلہ بچانے کی تلقین اور کوشش کی جارہی ہے۔مغربی ممالک میں اس کے برعکس عمل ہوتا ہے وہاں کے لوگ برتنوں میں کھانا بچا کر تلف کردیتے ہیں۔حالانکہ ہم کو ایک ایک دانے کا حساب دینا ہے۔

روایت ہے کہ دستر خوان پر گرے ہوئے دانے چن کر کھانے سے گھمنڈ ٹوٹتا ہے صالح اولاد پیدا ہوتی ہے۔اولاد نرینہ پیدا ہوتی ہے حوروں کا مہر ادا ہوتا ہے۔(کیمیائے سعادت) البتہ باریک ریزے چھوڑ دینا چاہئے چونکہ یہ کیڑے مکوڑوں کا حق ہے۔

## ۱۲۔ کھانے پینے میں عیب نہ نکالنا (بخاری ومسلم ۱۸۳۴۔۳۹۷۰)

فائدہ: کھانے پینے میں عیب نہ نکالیں اس سے میزبان کو سخت صدمہ پہنچتا ہے۔ اگر کوئی چیز پسند نہ ہو تو چھوڑ دیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھانے میں عیب نکالنے سے منع فرمایا ہے۔ (بخاری شریف)

## ۱۳۔ کھانے کے دوران بار بار پانی نہ پینا:

فائدہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کھانے کے دوران بغیر شدید ضرورت کے پانی نہ پیتے۔ کھانے کے دوران بار بار پانی پینے سے بدہضمی ہوتی ہے' احتیاط ضروری ہے۔

## ۱۴۔ کھانے کے دوران چھوٹا چھوٹا نوالہ لینا خوب چبانا

فائدہ: کھانے کے دوران ہر نوالے کو اچھی طرح چبانا چاہیئے تا کہ غذا اچھی طرح نرم اور باریک ہو کر معدے میں پہنچے اور بہتر طریقے سے ہضم ہو جائے' حکیموں اور ڈاکٹروں کا قول ہے کہ ایک نوالہ کو ۲۰ تا ۳۰ مرتبہ چبا کر کھائیں۔

## ۱۵۔ کھانے کے دوران حمد الٰہی اور شکر الٰہی ادا کرنا

اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ وَلَکَ الشُّکْرُ

**مطلب:** اے اللہ! سب تعریف تیرے لئے ہے اور تیرا شکر و احسان ہے۔

فائدہ: کھانے کے دوران ہر تیسرے یا چوتھے نوالے پر اللہ تعالیٰ کی تعریف اور شکر ادا کرتے رہیں۔ خبردار! جان لو کہ ہمارے سامنے جو بھی غذا یا روٹی وغیرہ آتی ہے وہ ۳۶۰ ہاتھوں کی محنتوں اور مشقتوں کے بعد آتی ہے۔ (بیج بونے والے ہاتھوں سے لے کر روٹی پکانے والے ہاتھوں تک) دستر خوان پر کھانے پینے کی پوری قیمت جان کر اللہ تعالیٰ کی تعریف اور اس کا شکر ادا کرتے ہوئے کھانا چاہیئے۔ جو کام بھی اللہ کے نام سے شروع کیا جاتا ہے اور اس کے حمد پر اختتام کو پہنچتا ہے وہ تمام کام اللہ تعالیٰ کی عبادت بن جاتا ہے۔

کے لئے مفید ہے۔ نوٹ: اکثر گوروں نے چمچوں وغیرہ سے کھانا ترک کر دیا ہے۔

(ملاحظہ ہو سنت نبوی اور جدید سائنس جلد اول، ص:۸۹)

**بیچ برتن:** بیچ برتن میں غیب سے برکت کا نزول ہوتا ہے جس سے غذا ہمارے لئے رحمت اور نور بن جاتی ہے جس سے صحت میں ترقی اور اللہ تعالیٰ کے احکام کی تعمیل کا جذبہ پیدا ہوتا۔

**پانچ انگلیاں:** غذا اگر پتلی ہو تو پانچ انگلیاں بھی استعمال کرنے میں کوئی قباحت نہیں ہے۔ لیکن بے ضرورت پانچ انگلیاں سے بڑا نوالہ بنا کر تیزی کے ساتھ نگل جانا حریض لوگوں کی عادت ہے اس عادت سے بچنا چاہئے۔

## ۱۰۔ دینی باتیں کرنا اسلام کا شعار ہے:

دنیاوی گفتگو کرنا یہود و نصاریٰ کا طریقہ ہے۔ بالکل خاموش کھانا آتش پرستوں کا طریقہ ہے (فیضان سنت۔ص:۷۷۰)

فائدہ: کھاتے وقت دینی گفتگو سے ایمان تازہ ہوتا ہے، کھانا نور بنتا ہے جس سے محبت الٰہی اور محبت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ترقی ہوتی ہے۔ دُنیاوی گفتگو سے دل و دماغ میں وسوسے پیدا ہو جاتے ہیں، زبان چٹوری بن جاتی ہے۔

**زرین قول:** چٹوری زبان دولت کو ہلاک کر دیتی ہے۔

## ۱۱۔ کھاتے وقت بہت زیادہ گفتگو یا طنز و مزاح نہ کرنا چاہئے:

فائدہ: کھانے کے دوران بہت زیادہ گفتگو سے کھانے میں تاخیر ہو جاتی ہے جس سے خود کو بھوکا اٹھنا پڑتا ہے اور میز بان کو زیادہ تکلیف پہنچنے کا امکان ہے، طنز و مزاح سے پرہیز کرنا ضروری ہے کیوں کہ ہنسی مذاق سے ٹھسکہ کا قوی احتمال ہے۔ ٹھسکہ یا کھانسی کے وقت منہ پھیر لیا کریں، تاکہ دوسروں کو کراہت اور تکلیف نہ ہو طنز سے سامعین کی دل آزاری اور بے جا بحث و تکرار کا خدشہ رہتا ہے۔ لہٰذا کھانے کے دوران بہت زیادہ گفتگو اور بے جا مذاق دل لگی یا مسخرے پن سے پرہیز کرنا چاہیئے۔

کرتا ہے اور ہر وقت دوڑ دھوپ میں لگا رہتا ہے جب اس کو غذا مل جائے تو اللہ تعالیٰ کا نام لے کر ہی شروع کرے اور اس کا شکر ادا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے اس کا کھانا بھی بلاشبہ عبادت بن جائے گا۔

**۸۔ کھانے سے پہلے دُعا بھول جائیں تو جب بھی یاد آ جائے:**

**بِسْمِ اللّٰهِ اَوَّلَه وَ آخِرَه** پڑھنا (ترمذی:۳۹۹۸۔ابوداؤد:۳۹۹۸، مشکوٰۃ)

**فائدہ:** کھانے کی دُعا بھول جائیں تو شیطان بھی ہمارے کھانے میں شریک ہو جاتا ہے جس سے ہمارے کھانے میں بڑی بے برکتی ہو جاتی ہے۔ لہٰذا جب بھی یاد آ جائے فوراً **بِسْمِ اللّٰهِ اَوَّلَه وَ آخِرَه** پڑھ لیں تو شیطان فوری بھاگ جاتا ہے اور بے برکتی برکت میں تبدیل ہو جاتی ہے۔

**۹۔ سیدھے ہاتھ سے کھانا:** تین انگلیوں سے کھانا (ضرورت کے تحت پانچ انگلیاں بھی استعمال کر سکتے ہیں) اپنے سامنے سے کھانا چونکہ بیچ برتن میں برکت نازل ہوتی ہے۔

(بخاری، مسلم، ترمذی، ابن ماجہ، دارمی، ابوداؤد: ۳۹۵۷، ۳۹۶۰، ۳۹۹۲، ۴۰۰۴، مشکوٰۃ المصابیح۔ جلد دوم)

**فائدہ:** سیدھے ہاتھ سے کھانے سے اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خوش ہوتے ہیں، رحمت الٰہی کا نزول ہوتا ہے ہر اچھا کام سیدھے ہاتھ سے ہی کیا جاتا ہے۔ قیامت میں نیک لوگوں کو ان کے نیک اعمال سیدھے ہاتھ میں دیئے جائیں گے اور دوزخی لوگوں کے اعمال نامے بائیں ہاتھ میں رہیں گے۔

**تین انگلیاں** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شہادت وسطی اور ابہام یہ تین انگلیوں سے ہی کھانا کھایا کرتے تھے۔ (مسلم:۳۹۶۲) تین انگلیوں سے نوالہ بالکل چھوٹا لینا پڑتا ہے۔ چھوٹا نوالہ اچھی طرح چبایا جا سکتا ہے جس سے غذا مفید صحت بن جاتی ہے۔

**فائدہ:** جب کھانا انگلیوں سے کھایا جاتا ہے تو انگلیوں میں جو مسام (مسانات) ہیں اس میں پلازمہ خاص طور پر خارج ہوتا ہے جس کو اگر مائکروسکوپ (Microscope) کے ذریعہ دیکھا جائے تو صاف نظر آتا ہے۔ پس یہ پلازمہ ہاضمہ کے لئے مددگار ہے، انگلیوں کو چوسنے میں جو حکمت ہے وہ صحت

(۲) اسی طرح ایک ایک سنت میں کئی کئی بھلائیاں ہیں: سیرت پاک پر عمل کیجئے اپنی مشکل کو آپ حل کیجئے

**۵۔ لال دستر خوان بچھا کر کھانا' دستر خوان پر پہلے نمک پھر سالن پھر اس کے بعد دوسری چیزیں رکھنا' سرکہ بہترین سالن ہے۔** (مسلم شریف)

فائدہ: دستر خوان بچھا کر کھانے سے ساری غذا محفوظ رہتی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ دستر خوان بچھا کر تناول فرمایا کرتے اور کھانے سے پہلے نمک یا سرکہ یا سالن چکھ لیا کرتے تھے نمک وغیرہ چکھنے سے منہ اور حلق سے تازہ لعاب نکلتا ہے جو غذا کو ہضم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ حکیموں اور ڈاکٹروں کا قول ہے کہ جس غذا کے پہلے اور آخر میں تازہ لعاب معدے میں پہنچے وہ معدہ بدہضمی سے محفوظ رہتا ہے۔ خبردار بدہضمی ہی تمام بیماریوں کی ماں ہے پس کھانے کی اس سنت میں صحت کے لئے حکمت ہے سرکہ کا استعمال بھی صحت کے لئے بے حد مفید ہے۔

نوٹ: B.P کے مریض نمک کی بجائے سرکہ یا سالن چکھ لیا کریں۔

**٦۔ کھاتے وقت ٹیک لگا کر نہیں بیٹھنا چاہیئے** (بخاری:۳۹٦٦۔ابوداؤد:۴۰۰۵)

فائدہ: کھاتے وقت ٹیک لگانے سے کھانے میں تکلیف ہوتی ہے جس سے بار بار دستر خوان پر سے ضرورت کی چیزیں لینے کے لئے ٹیکا چھوڑنا پڑتا ہے ٹیکا لگا کر کھانے سے جسم کو تکلیف ہوتی ہے اور بدہضمی کا اندیشہ رہتا ہے ٹیک لگا کر بیٹھنے سے پیٹ اور کمر کا حصہ دبتا رہتا ہے جس سے جگر اور پھیپھڑوں پر بوجھ پڑتا ہے۔

**۷۔ کھانا شروع کرنے کی دُعا اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِیْ مَارَزَقْتَنَا وَارْزُقْنَا خَیْراً مِّنْہُ' بِسْمِ اللّٰہِ وَعَلٰی بَرَکَۃِ اللّٰہِ** (بخاری۔مسلم۔ترمذی۔ابوداؤد۔ابن ماجہ:۳۹۷۸'۳۹۹۹' مشکوۃ جلد دوم)

مطلب: اے اللہ! جو کچھ ہم کھائیں گے اس میں برکت عطا فرما اور اس میں سے بھلائی کی چیز ہم کو کھلا۔ اللہ تعالیٰ کے نام سے اور اسی کی برکت پر شروع کرتا ہوں۔ غذا کے لئے ہی تو انسان محنت ومشقت

ہوتی ہے۔مغربی تہذیب میں جوتے اتارنے کی ضرورت محسوس نہیں کرتے چونکہ وہ لوگ میز پر کھاتے ہیں۔چونکہ میز پر کھانے کی ممانیت ہے۔ اگر کرسی پر بیٹھ کر میز پر کھا رہے ہوں تو سنت کی تعمیل میں جوتے اتار کر جوتوں پر پیر رکھ دیں اس طرح ایک سنت پر عمل کا ثواب بھی ملے گا۔

## ۳۔ سب مل کر کھانا' الگ الگ نہ کھانا (ابن ماجہ:۱۴۔ابوداود:۴۰۴)

فائدہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سب مل کر کھانے سے اللہ تعالیٰ خوش ہوتا ہے' کھانے میں برکت ہوتی ہے' بلکہ سب مل کر کھانے سے اللہ تعالیٰ سب کی مغفرت فرما دیتا ہے' عام طور پر جہاں تک ممکن ہو سکے مل کر کھانے سے ہر ایک کی بڑی حد تک تشفی ہو جاتی ہے، الگ الگ کھانے سے کسی کو زیادہ کسی کو کم اور کسی کو نہ ملنے کا خدشہ ہوتا ہے' متحدہ طور پر کھانے سے یگانگت اور ایک دوسرے کا خیال رکھنے کی عادت ہو جاتی ہے اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ آپسی محبت بڑھتی ہے۔

## ۴۔ بیٹھ کر کھانا کھانا۔کھانے کے لئے بیٹھنے کے ۳ طریقے ہیں

(۱) ایک زانو بیٹھنا (۲) دو زانو بیٹھنا (۳) سفر میں اکڑوں بیٹھنا (شمائل ترمذی)

فائدہ: ایک زانو بیٹھنے سے سیدھے پیر کی ران کا حصہ پیٹ کو لگ جاتا ہے جس سے ضرورت سے زیادہ کھایا نہیں جا سکتا جس سے بدہضمی ہونے کا کوئی ڈر نہیں ہوتا۔دو زانو بیٹھنے سے بھی کھانے والا اتنا ہی کھا سکتا ہے جتنا اس کی صحت کے لئے ضرورت ہے۔اکڑوں بیٹھنے سے اوسط کھانا کھایا جا سکتا ہے' جس سے سفر میں رکاوٹ پیدا ہونے کا کوئی خدشہ نہیں ہے۔

تنبیہ (۱) جانور کھڑے کھڑے کھاتے ہیں۔کھڑے ہو کر کھانے سے حد سے زیادہ کھایا جاتا ہے۔جو انسان کی صحت کے لئے مضر ہے۔اغذیہ کا مشہور ڈاکٹر بلن کیور آف اٹلی جو ماہر اغذیہ ہے کہتا ہے کہ کھڑے ہو کر کھانے سے نفسیاتی امراض یعنی اپنوں کی پہچان ختم کر دیتا ہے' اور دل اور تلی (Spleen) کے مرض میں مبتلا ہو جاؤ گے۔(سنت نبوی جدید سائنس۔ص:۹۹)

**مطلب:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اتباع کرنے والوں سے اللہ تعالیٰ محبت کرتا ہے۔

**سنت کی عظمت:** قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم مَن تَمَسَّکَ بِسُنَّتِیْ عِنْدَ فَسَادَ اُمَّتِیْ فَلَہ' اَجْرُہ' مِائَۃَ شَہِیْداً (طبرانی بیہقی)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا فسادِ امت کے زمانے میں کوئی ایک سنت کو زندہ کیا تو اسکو ایک سو شہیدوں کا ثواب ملتا ہے پس کھانے پینے اور سونے میں کئی سنتیں بتلائی جا رہی ہیں پس عمل کرو اور دین و دُنیا میں سرخرو ہو جاو۔

# کھانے کا طریقہ

ا۔ دونوں ہاتھ پہنچوں سمیت تین دفعہ دھونا اور کلی بھی کرنا منہ کا اگلا حصہ دھونا ہاتھ ہرگز نہ پونچھنا۔ (شمائل ترمذی)

فائدہ: یہ تو سب ہی جانتے ہیں کہ جراثیم سے بچنے کے لئے ہاتھ دھونا لازمی ہے اسی لئے اسلام میں کھانے سے پہلے ہاتھ دھونے کی ہدایت ہے اور ہاتھ دھو کر نہ پونچھنے کی بھی تاکید ہے ورنہ دستی کے جراثیم ہاتھوں میں بھر جائیں گے اور ہاتھ دھونا بے سود ہوگا۔ مغربی معاشرے میں کھانے سے پہلے ہاتھ دھونے کو ضروری نہیں سمجھا جاتا لیکن ہر ڈاکٹر آپریشن سے پہلے مریض کو چھونے سے پہلے اور بعد ضرور ہاتھ دھوتا ہے اس سے اسلامی طریقہ کی مصلحت حکمت اور منفعت ظاہر ہوتی ہے۔

ا۔ **کلی کرنا** کلی کرنے سے منہ کا اندرونی اور بیرونی حصہ پاک و صاف ہو جاتا ہے اور حلق کی خشکی دور ہو جاتی ہے۔

۲۔ **جوتے اتار کر کھانا** (دارمی شریف)

**فائدہ:** جوتے اتار کر کھانے سے پیروں کو بھی راحت و آرام مل جاتا ہے اور بیٹھنے میں آسانی

# کھانے کے آداب

قرآن: یٰبَنِیۡۤ اٰدَمَ خُذُوۡا زِیۡنَتَکُمۡ عِنۡدَ کُلِّ مَسۡجِدٍ وَّ کُلُوۡا وَ اشۡرَبُوۡا

وَ لَا تُسۡرِفُوۡا اِنَّہٗ لَا یُحِبُّ الۡمُسۡرِفِیۡنَ ۝ (اعراف:۳۱)

مطلب: اے اولادِ آدم! مسجدوں میں زیب و زینت کے ساتھ یعنی پاک و صاف ہوکر بہتر لباس (ستر چھپا کر) پہن کر اور خوشبو لگا کر جایا کرو اور کھاؤ اور پیو مگر اسراف (فضول خرچی) نہ کرو کیوں کہ اسراف کرنے والے اور حد سے گذرنے والے اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں۔

**حکم الٰہی:** مندرجہ بالا آیت میں اللہ تعالیٰ کھانے پینے کا حکم دے رہا ہے لہٰذا ہم سب کو ہمارے نبی صلی اللہ علیہ آلہ وسلم کے بتائے ہوئے طریقے پر کھانا چاہئے۔

**تشریح:** بعض سلف کا قول ہے اس آدھی آیت (کھاؤ پیو اور اسراف نہ کرو) میں ساری طب (حکمت ڈاکٹری) جمع فرمادی (ابن کثیر)

**اسلام مکمل دین ہے:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہم کو مہد سے لے کر لحد تک تمام طریقے عمل کر کے بتلا چکے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طریقے پر زندگی گذارنے سے اللہ تعالیٰ ہم سے محبت کرتا ہے جیسا کہ قرآن میں ہے۔

اِنۡ کُنۡتُمۡ تُحِبُّوۡنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوۡنِیۡ یُحۡبِبۡکُمُ اللّٰہُ (آل عمران۔۳۱)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سیرت پاک پر عمل کیجئے　　　اپنی مشکل کو آپ حل کیجئے

کھانے پینے اور سونے جاگنے کے

# اسلامی آداب

سائیٹفک تشریحات کا مجموعہ

مرتبہ

مولانا الحاج غلام نبی شاہ نقشبندی

فون: Cell : 9391349104

ہدیہ -/۱۰

ناشر: شاہ ایجوکیشنل سوسائٹی، حیدرآباد

پتہ: 17-2-1209/13، یاقوت پورہ، حیدرآباد

# چہل قدمی کی ہدایت

وَ اسۡتَعِیۡنُوۡا بِالۡغَدۡوَۃِ وَ الرَّوۡحَۃِ وَشَیۡءٍ مِّنَ الدُّلۡجَۃِ۔ (بخاری)

ترجمہ: اور صبح کی چہل قدمی اور شام کی چہل قدمی اور رات کی کچھ چہل قدمی سے مدد لو۔ (بخاری)

**فائدہ** چہل قدمی سے دوران خون بہتر ہوگا اور صحت بھی بہتر رہے گی۔

(بحوالہ۔صحیح بخاری شریف۔جلد اول۔پارہ (۱)۔کتاب الایمان۔حدیث نمبر 38 صفحہ۔۱۱۔ براویت حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ)

**ایک خاص ہدایت** کھانے سے پہلے اور کھانے کے بعد نمک، یا سالن چکھ لیا کرو۔ (حدیث شریف)

**فائدہ (۲)** نمک وغیرہ چکھنے سے لعاب کے غدود سے تازہ لعاب نکل کر منہ میں آجاتا ہے۔ جو معدہ میں پہنچ کر پھیل جاتا ہے جس سے ہاضمہ کا نظام بہتر ہوتا ہے۔ ورنہ بدہضمی ہوجائے گی۔ اور بدہضمی کی چہل قدمی سے دور ہوگی۔ (بحوالہ عالمی ڈاکٹروں اور حکیموں کا قول)

**خوش خبری** دور حاضر میں ساری دنیا اسلام کی ایک ایک ہدایت سے قائل ہو کر ڈاکٹرس۔ فلاسفرس۔ اور سائنسداں وغیرہ اسلام قبول کر رہے ہیں۔

(بحوالہ: عرب نیوز۔ سیاست نیوز وغیرہ)

اُٹھ کہ اب بزم جہاں کا اور ہی انداز ہے    مشرق و مغرب میں تیرے دور کا آغاز ہے

(علامہ اقبال علیہ الرحمہ)

ساری انسانیت کیلئے اسلام عظیم نعمت ہے اور کامل و اکمل مذہب ہے جو ازل سے جاری ہے اور قیامت تک جاری رہے گا۔ (قرآن شریف)

اسلامی ہدایت کو عمل اور دعوت عمل کے ذریعہ عوام الناس میں عام کرنا ہر مسلمان پر فرض (کفایہ) ہے۔

(بحوالہ (مائدہ۔۳۔نحل۔۱۲۵۔الصّف۔۱۰ وغیرہ)

مٹ گئے مٹتے ہیں مٹ جائنگے اعداء تیرے    نہ مٹا ہے نہ مٹے گا کبھی چرچا تیرا

(فاضل بریلوی علیہ الرحمہ)

